بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب حامدا و مصلیا

جواب سے پہلے واضح رہے کہ مفتی سوال کے مطابق جواب دینے کا پابند ہوتا ہے اور سوال کے تبدیل ہونے سے جواب تبدیل ہوجاتا ہے۔ سائل نے پہلے سوالنامہ میں مذکورہ لڑکے کے عقائد تفصیل کے ساتھ تحریر نہیں کئے تھے اس لئے جواب اس کے مطابق دیا گیا، البتہ اب جو دوبارہ سوال آیا ہے اس میں اس کے عقائد تفصیل کے ساتھ تحریر کئے ہیں جن میں سے بعض عقائد (مثلاً ہر وقت، ہر جگہ حضور ﷺ موجود ہیں، ہمارے تمام احوال دیکھ رہے ہیں اور ہماری ہر بات سن رہے ہیں، آپ ﷺ کو بشر کہنا حرام ہے) کفریہ ہیں، لیکن ان عقائد کے کفریہ ہونے کے باوجود جب تک اس کے کلام کا صحیح محمل موجود ہو یا وہ شخص تاویل کرتا ہو اس وقت تک کفر کا فتویٰ نہیں دیا جائے گا، جیسا کہ علامہ ابن نجیمؒ نے فرمایا ہے:

فعلی هذا فأكثر ألفاظ التكفير المذكورة لا يفتى بالتكفير بها ولقد ألزمت نفسي أن لا أفتي بشيء منها (البحر الرائق (5/ 134))

ترجمہ:

تکفیر کے اکثر الفاظ ایسے ہیں جن کی بنیاد پر کفر کا فتویٰ نہیں دیا جاتا اور میں نے اوپر لازم کر رکھا ہے کہ ان میں سے کسی کی بنیاد پر فتویٰ نہ دوں

تاہم اگر واقعۃً یہ شخص مذکورہ عقائد میں سے کوئی موجبِ کفر عقیدہ رکھتا ہو اور کوئی تاویل بھی نہ کرتا ہو تو وہ شخص مشرک ہے، اب اگر نکاح کے وقت بھی اس شخص کے یہی عقائد تھے تو یہ نکاح منعقد ہی نہیں ہوا، اور اگر نکاح کے وقت یہ عقائد نہیں تھے بلکہ نکاح کے بعد کفریہ عقائد اختیار کئے ہیں تو اب وہ نکاح بھی ٹوٹ چکا ہے۔

لیکن اگر شخصِ مذکور مذکورہ بالا عقائد میں تاویل کرتا ہو اور عملی بدعات میں مبتلا ہو تو وہ بدعتی اور گمراہ ہے، کافر اور مشرک نہیں ہے، کیونکہ حضراتِ فقہاءِ کرامؒ نے "تکفیرِ مسلم" کے بارے میں بہت احتیاط فرمائی ہے اور یہ اصول بیان فرمایا ہے کہ "اگر کسی شخص کے کلام میں ننانوے (99) وجوہ کفر کی ہوں اور ایک وجہِ ضعیف اسلام کی ہو تو مفتی کو اس ضعیف وجہ کی بناء پر فتویٰ دینا لازم ہے، اب اگر وہ فی الواقع عقیدہ کے اعتبار سے مسلمان ہے تو فبہا، ورنہ مفتی کا فتویٰ اس کو کچھ نفع نہیں دے گا"۔ ایسی صورت میں امام صاحب کو چاہئے تھا کہ اپنی حافظہ، عالمہ

(جاری ہے...)

بیٹی کا نکاح اپنے ہم خیال لوگوں میں کرتے، تاہم مذکورہ لڑکا کفریہ عقیدہ نہ رکھنے کی وجہ سے کافر نہ قرار پائے تو اس کے ساتھ امام صاحب کی بیٹی کا نکاح درست ہو گیا ہے۔

**البحر الرائق (5/ 134):**

ولا يكفر بقوله يا حاضر يا ناظر ولا بقوله درويش درويشان والقول بالكفر بكل منهما باطل وفي جامع الفصولين روى الطحاوي عن أصحابنا لا يخرج الرجل من الإيمان إلا جحود ما أدخله فيه ثم ما تيقن أنه ردة يحكم بها به وما يشك أنه ردة لا يحكم بها إذ الإسلام الثابت لا يزول بشك مع أن الإسلام يعلو وينبغي للعالم إذا رفع إليه هذا أن لا يبادر بتكفير أهل الإسلام مع أنه يقضي بصحة إسلام المكره أقول قدمت هذه لتصير ميزانا فيما نقلته في هذا الفصل من المسائل فإنه قد ذكر في بعضها أنه كفر مع أنه لا يكفر على قياس هذه المقدمة فليتأمل اه وفي الفتاوى الصغرى الكفر شيء عظيم فلا أجعل المؤمن كافرا متى وجدت رواية أنه لا يكفر اه............وفي الخلاصة وغيرها إذا كان في المسألة وجوه توجب التكفير ووجه واحد يمنع التكفير فعلى المفتي أن يميل إلى الوجه الذي يمنع التكفير تحسينا للظن بالمسلم زاد في البزازية إلا إذا صرح بإرادة موجب الكفر فلا ينفعه التأويل حينئذ وفي التتارخانية لا يكفر بالمحتمل لأن الكفر نهاية في العقوبة فيستدعي نهاية في الجناية ومع الاحتمال لا نهاية اه والحاصل أن من تكلم بكلمة الكفر هازلا أو لاعبا كفر عند الكل ولا اعتبار باعتقاده كما صرح به قاضيخان في فتاواه ومن تكلم بها مخطأ ( ( ( مخطئا ) ) ) أو مكرها لا يكفر عند الكل ومن تكلم بها عالما عامدا كفر عند الكل ومن تكلم بها اختيارا جاهلا بأنها كفر ففيه اختلاف والذي تحرر أنه لا يفتي بتكفير مسلم أمكن حمل كلامه على محمل حسن أو كان في كفره اختلاف ولو رواية ضعيفة فعلى هذا فأكثر ألفاظ التكفير المذكورة لا يفتى بالتكفير بها ولقد ألزمت نفسي أن لا أفتي بشيء منها

**الدر المختار (4/ 229):**

(و) اعلم أنه (لا يفتى بكفر مسلم أمكن حمل كلامه على محمل حسن أو كان في كفره خلاف، ولو) كان ذلك (رواية ضعيفة) كما حرره في البحر،

(جاری ہے---)

وعزاه في الأشباه إلى الصغرى. وفي الدرر وغيرها: إذا كان في المسألة وجوه توجب الكفر وواحد يمنعه فعلى المفتي الميل لما يمنعه، ثم لو نيته ذلك فمسلم وإلا لم ينفعه حمل المفتي على خلافه،

## تفسير القرطبي – (ج 11 / ص 69)

قوله تعالى: {قُلْ إِنَّمَا أَنَا بَشَرٌ مِثْلُكُمْ يُوحَى إِلَيَّ أَنَّمَا إِلَهُكُمْ إِلَهٌ وَاحِدٌ} أي لا أعلم إلا ما يعلمني الله تعالى، وعلم الله تعالى لا يحصى، وإنما أمرت بأن أبلغكم بأنه لا إله إلا الله.

## التفسير المظهرى . موافقا للمطبوع (ص: 1036):

قَدْ جاءَكُمْ مِنَ اللَّهِ نُورٌ يعنى محمد صلى اللّه عليه وسلم أو الإسلام وَكِتابٌ مُبِينٌ للاحكام أو بين الاعجاز وهو القرآن وجاز ان يكون العطف تفسيريا وسمى محمدا صلى اللّه عليه وسلم والقران نورا لكونهما كاشفين لظلمات الكفر.

## تفسير القرطبي (3/ 64):

قوله تعالى : { لا تنكحوا المشركين حتى يؤمنوا ولعبد مؤمن خير من مشرك ولو أعجبكم } فيه إحدى عشرة مسألة :

الأولى : قوله تعالى : { ولا تنكحوا } أي لا تزوجوا المسلمة من المشرك وأجمعت الأمة على أن المشرك لا يطأ المؤمنة بوجه لما في ذلك من الغضاضة على الإسلام

## الفتاوى الهندية (1/ 84):

قال المرغيناني تجوز الصلاة خلف صاحب هوى وبدعة ولا تجوز خلف الرافضي والجهمي والقدري والمشبهة ومن يقول بخلق القرآن وحاصله إن كان هوى لا يكفر به صاحبه تجوز الصلاة خلفه مع الكراهة وإلا فلا هكذا في التبيين والخلاصة وهو الصحيح هكذا في البدائع

## بدائع الصنائع (1/ 157):

وذكر في المنتقى رواية عن أبي حنيفة أنه كان لا يرى الصلاة خلف المبتدع والصحيح أنه إن كان هوى يكفره لا تجوز وإن كان لا يكفره تجوز مع الكراهة

(جاری ہے

**الفتاوى الهندية (1/ 291):**

ومنها الديانة تعتبر الكفاءة في الديانة وهذا قول أبي حنيفة وأبي يوسف رحمهما الله تعالى وهو الصحيح كذا في الهداية فلا يكون الفاسق كفئا للصالحة كذا في المجمع سواء كان معلن الفسق أو لم يكن كذا في المحيط................**والله سبحانه وتعالىٰ اعلم بالصواب**

**محمد حذیفہ** عفااللہ عنہ

دار الافتاء جامعہ دار العلوم کراچی

۱۶۔رجب المرجب۔۱۴۳۴ھ

۲۷۔مئی۔۲۰۱۳ء

الجواب صحیح

الجواب صحیح

الجواب صحیح